قائم رکھنا۔لوگوں کے جھگڑوں کو رفع دفع کرانا اور اسمیں فیصلے کرنا۔حقوق العباد پر قائم شہادتوں کا قبول کر کے اس پر عمل کرانا، لاوارث بچوں، بچیوں کے نکاح کا بندوبست کرنا اور جہاد سے حاصل شدہ اموال غنیمت کو تقسیم کرنا۔(شرح العقائد،ص ۱۰۶)

حضرت عامر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت پاک ﷺ کا ارشاد ہے۔

قَالَ مَنْ مَاتَ وَلَا طَاعَةَ عَلَيْهِ مَاتَ مِيتَةً جَاهِلِيَّةً وَمَنْ خَلَعَهَا بَعْدَ عَقْدِهِ إِيَّاهَا لَقِيَ اللّٰهَ وَلَا حُجَّةَ لَهُ (اخرجه احمد، ج ۳، ص ۴۴۶)

**ترجمہ**: جو شخص اس حال میں مرا کہ اس کے ذمہ کسی امیر کی اطاعت نہیں تو وہ جاہلیت کی موت مرا اور جس نے بیعت کے بعد اطاعت کو اتار پھینکا تو وہ (قیامت کے دن) اللہ تعالی سے بغیر کسی سہارا کے ملے گا۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین نے خلیفہ کے تقرر کو اسکی اہمیت کے پیش نظر حضرت پاک ﷺ کی تدفین پر مقدم کیا۔

اس بات پر تمام ائمہ کا اجماع اور اتفاق ہے کہ خلیفۃ المسلمین کا تقرر واجب ہے۔
(شرح العقائد)

## فائدہ جلیلہ:

اصل ضابطہ تو یہی ہے کہ پوری دنیا میں مسلمانوں کا صرف ایک خلیفہ ہو اور سب مسلمان ان کے ماتحت ہوں، اگر یہ سلسلہ منقطع ہو یا متعذر (مشکل) ہو جائے تو پھر درجہ مجبوری میں اس ملک کی اسلامی شوری یعنی ارباب حل وعقد حضرات ایک امیر کا انتخاب کریں اور اگر یہ بھی متعذر ہو تو پھر جس قدر مسلمانوں سے ہو سکے وہ اپنا امیر منتخب کرلیں۔اسکی اطاعت میں زندگی گزارنے کی ترتیب بنائیں۔



## خلیفۃ المسلمین کی اہلیت کے لئے شرائط

(۱) مسلمان ہونا۔

(۲) عاقل، بالغ ہونا اور مرد ہونا۔

(۳) آزاد ہونا۔

(۴) علوم دینیہ کا ماہر ہونا۔

(۵) متقی ودین دار ہونا۔

(۶) سیاست نبویہ پر نظر ہونا۔

(۷) بہادر ہونا۔

(۸) صاحب رائے، مدبر ہونا۔

(۹) اسمیں ایسے جسمانی نقص کا نہ ہونا جو امور خلافت میں رکاوٹ پیدا کریں۔

(۱۰) (بعض فقہا کے ہاں) قریشی ہونا۔

## خلافت اسلامیہ نعمت الٰہیہ

خلافت اسلامیہ اللہ تعالی کی بہت بڑی نعمت ہے اختصار کے ساتھ دیکھیے۔

حضرت شموئیل علیہ السلام سے جب قوم نے بادشاہ کا مطالبہ کیا تو اللہ تعالی نے فرمایا۔إِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوتَ مَلِكًا (بقرة، آیت نمبر ۲۴۷)

بے شک اللہ تعالی نے تمھارے لئے مقرر فرمادیا طالوت کو بادشاہ۔

(۲) حضرت داود علیہ السلام پر احسان کا ذکر فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا

وَقَتَلَ دَاوُدُ جَالُوتَ وَآتَاهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ (سورۃ بقرة، آیت نمبر ۲۵۱)

اور مار ڈالا داود نے جالوت کو اور دی داود کو اللہ نے سلطنت اور حکمت۔